وہ اپنی طرف کھینچتا ہے، اپنی طرف کبھی یہ داؤں لگا کر حت کرنے لگتا ہے تو وہ پلٹا مار جاتا ہے ساتھ ساتھ ذہنی رسہ کشی بھی بڑھتی گئی۔ کیسے پار لگے گی۔ یہ دو انجنوں کی کشتی جس میں دونوں انجن مخالف سمت کو دوڑ رہے ہیں۔ کبھی وہ بانچ مشرق کی طرف بستی ہے تو کبھی دو بانچ مغرب کی سمت۔ نتیجہ وہی انجاد ڈھلمل اور گوفت اوپر سے طوفان تنا کھڑا ہے موجیں منہ پھاڑ پھاڑ کر دوڑ رہی ہیں اور ناخدا نے جنم ہی نہیں لیا۔

زندگی سے تھکی ہاری ٹہلتی ہوئی وہ نکل گئی۔ آج ہی تیلہ سے چھٹ ہوئی تھی زخم تازہ تازہ تھے پارک میں بنچ پر ذرا دیر کو سستانا چاہا مگر جیسے سانپ نے جھٹک لیا یہ بنچ! آخر بنچ کیوں، چبوترہ کیوں نہیں۔ یہ سارے نوٹس سارے اعلانات یہ انگریزی میں کیوں؟ اس نے چاروں طرف نظر ڈالی۔ ذرہ ذرہ مالکوں کی دست درازیوں سے کچلا ہوا میلے کچیلے تھیلوں کی وضع کے تپلون بھدی ٹوپیاں... ٹوٹے ہوئے پائے والی کرسیاں ادھر کجی ہوئی میزیں۔ ان درندوں کے خونی پنجوں کے نشان چپے چپے پر کھدے ہوئے ہیں کیسے بھر پائیں گے یہ گھاؤ۔

اس کا جی چاہا بنچ کو ایک ٹھوکر لگائے اور زمین پر لوٹ لگائے یا میپر ملیزا نام کے ٹھپے۔ کاش کوئی غیبی ہاتھ ان گندگیوں کو چن کر ملک سے دور سمندر میں جھونک دیتا اور اس کے ساتھ ساتھ ان سفید برص کے داغوں کو بھی دھو ڈالتا جو سیاہی اور گرمی سے تپ کر کوڑھ کے زخم بن گئے ہیں جن کی عفونت نے انسانیت کا دم گھونٹ رکھا ہے۔

"اوہو السلام وعلیکم ...... یہ میں کیا دیکھ رہا ہوں" کسی جانی پہچانی سی آواز نے پیچھے سے پکارا۔ اور وہ چونک پڑی۔

"ارے...... تم...... آپ" وہ حیرت زدہ ہو کر پروفیسر کے بگڑے ہوئے حلیے کو پہچاننے کی کوشش کرنے لگی۔ پہلے تو وہ ایک سازش معلوم ہوئی کہاں وہ تک تک سے درست چھیل چھبیلے پروفیسر اور کہاں یہ ڈھیلے ڈھالے کھدر میں غرق بدوضع شاعر تھا لیکن انتہائی غیر شاعرانہ انسان۔

"مگر آپ تو چلے گئے تھے"

" ہاں۔ اور آ بھی گیا تو اس میں اس قدر حیرت کی کیا بات ہے۔ تم تو ایسے چونکیں جیسے میں کوئی مردہ ہوں جو کفن پھاڑ کر آن کھڑا ہوا۔"

" کچھ نہیں اصل میں یوں ایکا ایکی ملنے کی امید تو نہ تھی۔ مگر یہ......"

" کہو کہو...... وہ خوش مزاجی سے مسکرایا۔

" کچھ نہیں بھلا یہ بھی دیکھیے اتنے دن بعد ملیں اور پھر وہی جنگ شروع کر دی کہیے خیریت تو ہے؟"

" یہ پوچھو مت۔ خود دیکھنے کی کوشش کرو۔"

" بس اب دیکھیے مجھے الزام نہ دیجیے گا۔ آپ ہی چھیڑ رہے ہیں۔ کوئی بات منہ سے نکل گئی تو منتا اٹھیں گے۔"

" آزماؤ تو ایک بار۔ اپنے نازک مزاجیاں تو ہیں۔" پروفیسر نے ٹھنڈی سانس بھری۔

" معلوم ہوتا ہے کسی سے عشق ہو گیا۔"

" اجی ایسا ویسا عشق۔ شدید قسم کا۔"

" مبارک ہو۔ مگر یہ ہوا کیسے؟"

عشق ہونے میں بھی کیا کوئی ہل میل لگتے ہیں۔"

" مگر معاف کیجیے گا یہ ڈھونگ تو کچھ توہم پرستوں کا سا رچایا ہے۔" نا اس نے سر سے پیر تک نگاہ ڈال کر دیکھا

" معلوم تو ایسا ہی ہوتا ہے۔" پروفیسر چپکے سے بولا۔

" مگر یہ بات کیا ہوئی۔ کم از کم آپ سے تو یہ امید نہ تھی۔

" کیا امید...... یہ ڈھونگ رچانے کی......"

" جی...... یہ لباس یہ کاکلیں...... اور یہ لٹکا...... کمال کر دیا آپ نے تو۔ تب تو آپ کمیونسٹ بھی ہو گئے ہوں گے۔"

" لازمی طور پر۔" پروفیسر اب بھی مسکرا رہا تھا۔

" وہ تیرہ سو کی نوکری؟"

" وہ چھن گئی۔"

" وجہ؟ آپ تو......"

" سخت نالائق نکلا جبھی تو یہ روپ دھار لیا۔" پروفیسر کی آواز میں طنز کی تلخی نہ چھپ سکی۔

شمن نے بے اعتباری سے پروفیسر کو گھورا یہ وہ کیا پینترے چل رہا تھا مجھے اس شخص پر بھروسہ نہ تھا میجر میں الو بنا دیا اور پتہ بھی نہ چلا۔ پر آج تو وہ خود بگلا بھگت بنا بیٹھا تھا۔

"کچھ آپ بیتی بھی تو سناؤ ـــــ ہاں بھئی شادی کی مبارک باد تو دینا بھول ہی گیا۔"

"جی ہاں آخر کو ایک کارندہ پھانس ہی لیا جنگ کا زمانہ ہے ہر چیز مہنگی ہو رہی ہے۔"

"میرا ہی جوتا میرے ہی سر لیکن مجھے تم سے یہی امید تھی برا نہ مان جانا۔ دراصل شادی بیاہ کے معاملے میں میری رائے کوئی حقیقت نہیں رکھتی۔ مگر کہیں تم نے شادی صرف اس لیے تو نہیں کر ڈالی کہ تمہیں ذرا عجیب و غریب بننے کا شوق ہے..... سنو، سنو بیچ میں نہ بولو۔ اگر اس وجہ سے کی ہوتی تو تم خوش اور اس قدر مطمئن نہ نظر آتیں۔"

"میں خوش نظر آتی ہوں؟" وہ کھوکھلی آواز میں ہنسی۔

"کم از کم صورت اور صحت تو یہی کہتی ہے خیر چھوڑو ان باتوں کو..... یہ بتاؤ کچھ کرتی بھی ہو یا کام چھوڑ دیا؟"

"بہت دن ہوئے چھوڑ دیا۔ آپ کیا کر رہے ہیں۔ اوہ بھولی..... آپ تو "کام" کر رہے ہوں گے۔" پروفیسر مسکرایا اور کوئی جواب نہ دیا۔

"اب تو آپ سرکاری کمیونسٹ ہیں۔ اب تو راج ہوں گے۔"

"کیوں نہیں۔"

"قومی جنگ کا بھی کام جاری ہو گا۔"

"بڑی تیزی سے۔"

"بھئی مزے ہیں آپ لوگوں کے۔ ایک بے چارے وہ کمیونسٹ تھے جو چوہوں کی طرح بلوں میں چھپتے پھرتے تھے یا پاگل کتوں کی طرح دوڑائے جاتے تھے۔ ایک آپ ہیں کہ....."

"مزے سے وائسرائے کے ساتھ ڈنر اڑا رہے ہیں..... موٹریں..... گھوڑا..... گاڑی کمی کیا ہے ہم لوگوں کو۔" شمن نے پھر طنز کی کڑواہٹ پر منہ بنایا۔ مگر پروفیسر کی مکار دھنسی ہوئی آنکھوں اور بے معنی مسکراہٹ نے گڑبڑا کر رکھ دیا۔

"اچھا تو وہ آپ کی محبوبہ کون ہیں؟"

"ہے ایک بنگال کی حسینہ "

"بنگال کی "

"ہاں..... تمہیں نہیں معلوم۔ ارے بنگال ہی میں تو میرا تقرر ہوا تھا بس وہیں ایک کافر کے تیر نظر کا گھائل....." شمن گھبرا کر دور ہٹ گئی۔ پروفیسر کی آنکھیں بھیانک طور پر سکڑ گئیں ان میں عجیب نامعلوم سا خوف چھا گیا جیسے وہ کسی ڈراؤنے خواب کو نیم بیداری میں دہرا رہا ہو۔ اس کا جسم پہلے سے نصف بھی نہیں رہا تھا۔ چہرے پر غم کے آثار اچانک ابھر پڑے تھے اس لیے مسخ ہو گیا تھا۔ بال کتنے سفید ہو گئے تھے جیسے وہ بن چکی چھاڑ کر چلا آرہا ہو وہ چکرا گئی۔

"سردی بڑھ گئی ہے گھر چلیں گے یا دیر ہونے کا ڈر ہے" اس نے بنچ پر سے اٹھتے ہوئے پوچھا۔

"چلوں ؟" پروفیسر نے جاگ کر جواب دیا۔

"ہاں کیوں نہیں..... ٹیلر تو شاید دیر سے آئے۔

"ٹیلر نہ پھاڑ دے کالا آدمی دیکھ کر!"

"مگر تم تو سرکاری کالے ہو "

"پھٹکارہ..... کیوں ؟" وہ خوش مذاقی سے ہنسا۔

گھر پہنچے تو وہ دیر تک گھوم پھر کر مکان دیکھتا رہا۔ کھانے پر اس نے ہوکے زدہ ہو کر ایک دم نوالے نگلنا شروع کیے۔ مگر پھر ٹھٹک گیا جیسے ایک دم ابکائی نے گلا دبوچ لیا ہو اور پھر نگلنا شروع کر دیا۔

"ذرا ہاضمہ بگڑ گیا ہے مرغن کھانے کھاتے،، وہ پھر بے معنی طور پر مسکرایا۔ کھانا کھاتے ہی وہ روانہ ہو گیا جیسے کوئی ضروری کام یاد آگیا ہو۔

"پھر آؤں گا اب تو گھر دیکھ لیا ہے۔ فرنی خوب تھی " وہ الٹی سیدھی باتیں کرتا رہا اس کے جانے کے بعد شمن چپ چاپ اداس بیٹھی رہی۔ روس بڑھتا جا رہا ہے وہ قطعی متاثر نہ ہوئی۔ سب ڈھونگ بگلا بھگت ہیں کے۔ انسانیت کے سگے بن کر چلے ہیں حمایتی۔ کہیں رہی سہی انسانیت کو بھی نہ ہڑپ کر جائیں۔

رعب جمانے آیا ہوگا جیسے اور وہ کوئی اور ہوں گی جو ان ہتھکنڈوں پر ریجھ جاتی ہوں گی غبن وبن کیا ہوگا کم بخت نے جو نکالا گیا تو اپنی سیاہی کا پردہ ڈھانکنے کو لال جھنڈے کی آڑ میں آن دبکا کچھ ایسی جو رئیں تو ہوتی ہی نہیں یہ بنگالنیں سوائے آنکھوں کے اور ہوتا ہی کیا ہے مگر پردہ ملک کے شاعر انہی پر مرتے ہیں لیکن بنگال میں تو قحط پڑ رہا ہے!

اور یہ کونسی نئی بات ہے قحط پڑے یا ہریالی ہو بیوہ کی مانگ تو ویسے ہی اجڑی رہتی ہے۔ روتی تھکا ہارا جب وہ گھر آتا ہوا آیا اور سو گیا اور کوئی دن ہوتا تو وہ کوئی بات نکال کر اس بنگالی قحط کا تھوڑا سا بدلا تو اس کا خون جلا کر لیتی۔ مگر پروفیسر نے جیسے اس کی روح تک کو کچل دیا ہو۔

جلی بھنی بیٹھی تھی کہ بیرے نے پروفیسر کے آنے کی اطلاع دی جی چاہا کہہ دے دھکے مار کر نکال دو۔ مگر پھر سوچا دو چار جھڑکیاں تو کم بخت کی ڈھیٹ تو یوں ہی پی ہی جائیں چنانچہ بلا لیا۔

پروفیسر کو دیکھ کر وہ پھر چونکی۔ یا خدا یہ دنیا ہے یا مداری کا تھیلا مرغی کا پر ڈالو کبوتر کا بچہ نکال لو۔

"میرے بالوں کو دیکھ رہی ہو..... بہت کاٹ دیے کم بخت نائی نے۔ میں نے کہا بھیا ذرا اچھے کاٹ دینا۔ اس نے گدی کھرچ ڈالی" اس نے گردن سہلا کر کہا اور شمن کے منہ پر طمانچہ سا لگا گویا کہتا ہے تم سمجھتی تھیں مجھے ڈھول تاشوں کی ضرورت ہے ویسے سمجھ میں کچھ دم خم نہیں یہ تو میں نے یہ ہتھیار ہی پھینک دیے اب آجاؤ میدان میں"

"میں تمہارے پاس ایک غرض سے آیا ہوں۔ تنہائی سے اکتا جاتی ہو گی" شمن کے کان تمتما گئے اور وہ بھی سمجھ گیا اس لیے جلدی سے بولا۔

اتنی حساس۔ سنو۔ ذرا غور سے سنو۔ مذاق کو چھوڑو۔ ہاں پہلے میری اس دن کی بکواس کو معاف کر دو میں مذاق کر رہا تھا۔ مگر معلوم ہوا تم بڑی بد مذاق ہو گئی ہو۔ وہ تمہاری قیافہ شناسی کیا ہوئی یہ صرف بنا کرتی تھیں دو لفظوں میں میری داستان سن لو شمن نہ سنو تو کوئی پروا نہیں۔ ہمارے تعلقات نجی باتوں پر نہیں بگڑنا چاہئیں میں کلکتے بھیجا گیا تھا وہاں کیا کچھ دیکھا اور کیسے دیکھا یہ نہ پوچھو ورنہ ہی کوئی بیان کر سکتا ہے سچ تو یہ میں یقین تو نہیں کرتا مگر کوئی ہے آ سید ہے جھپٹ گیا اور مجھے استعفیٰ دے کر بھاگ پڑا۔ آمدم بر سر مطلب ہمارے یہاں کچھ کلرکوں کی کمی آ گئی ہے بہت معمولی کام ہے ہفتہ میں دو تین روز کام دیکھنا دفتر کا کام نہیں۔ وہ تو ہم نے انتظام کر لیا ہے بلکہ..... اگر تم تیار ہو تو خیر

ورنہ ......"

"کیا "کام" ہے؟

"جی تو چاہتا ہے کہہ دوں ......" وہ شرارت سے مسکرایا۔

"کہیے۔ کہیے نا"

"رہنے دو کہنے سننے کے لیے تو بہت وقت پڑا ہے.... سنو کام یہ ہے کہ ہم نے خفیہ سنٹر مقرر کیے ہیں جہاں ہمارے آدمی جا کر اناج بٹتے وقت انتظام کرتے ہیں"۔

"کیا اناج؟" لیکن وہ جھینپ گئی اسے وہ لمبی لمبی قطاریں بھیڑوں کی طرح ایک دوسرے کے ٹکریں مارتی ہوئی اناج کی دوکان کے سامنے کھڑی یاد آگئیں۔

ایسا مشکل کام نہیں بس عورتوں کو ایک قطار میں بیٹھا رکھنا اور دیکھنا کہ منتظمین خواہ مخواہ تنگ تو نہیں کرتے۔ اناج کے سنٹر کم ہیں اس لیے بھیڑ ناقابل بیان ہوتی ہے سنبھال سکو گی؟"

"سنبھالنے کو کیا ہوا مگر ......"

"کیا تم یہی اس مگر کو دو چار مہینے کے لیے سنبھال کر نہیں رکھ سکتیں میں کوئی بھاگ نہیں جاؤں گا۔ جانتا ہوں تمہارے دل میں ہزاروں کھوکھلے سوال کلبلا رہے ہیں مگر یہ وقت ان سوالوں کو حل کرنے کا نہیں"۔

"بے سمجھے بوجھے کوئی کام ......"

"نہیں کیا جا سکتا یہ تمہارا غلط خیال ہے! اول تو ذرا سا مطالعہ کرو ذرا خبروں میں دلچسپی لو تو خود بخود سارے جواب مل جائیں گے! اور ویسے اگر میں تم سے بحث کرنے بیٹھا تو خوف ہے ہار جاؤں گا!"

"تو آپ کھوکھلی بنیادوں کے رستے پر بحث کریں گے۔ بنیادیں کھوکھلی تو نظام بھی کھوکھلا"۔

"وہ پھوپھی ہار گیا کہتا ہوں تم سے کمیونسٹوں کا کام نہیں خدا را سیج سمجھ کر کر دو۔ اگر جی چاہے تو۔ ورنہ زبردستی نہیں"۔

"پروفیسر نے ہتھیار ڈال کر جو ستیہ گرہ کی پالیسی پکڑی اس پر شمن جھنجھلائی تو بہت مگر کچھ میں نہ آیا کیسے قائل کرے غنیم بحث پر تیار نہیں۔ ورنہ دو لفظوں میں پیچھے اڑ جائیں۔

"کہاں ہے ذرا اشغلہ ہی ہاتھ آ جائے گا۔ جواب دو تاکہ پھر کوئی دوسرا راستہ نکالوں"۔

"میں آ جاؤں گی"۔

"تو میں کل ہی تمہارے پاس ہفتہ بھر کا پروگرام بھیج دوں گا۔"

اور دوسرے دن وہ آٹھ بجے روانہ ہو گئی ابھی اناج بانٹنے میں دو گھنٹے باقی تھے مگر ہجوم کا یہ حال تھا جیسے کسی بڑے سے دیوتا کے درشن کا میلہ لگا ہوا ہے نوچ کھسوٹ دھکم دھکا بس نہیں چلتا کہ ایک دوسرے کو نگل جائیں جونہی منڈی کے پٹ کھلے خلقت طوفان کے ریلے کی طرح ٹوٹ پڑی "ہٹو ہٹو ...... پیچھے ہٹو" پولیس نے کوڑا گھما کر جاتریوں کو پیچھے دھکیلنا چاہا مگر توبہ کیجیے ان دیوتاؤں کی کوشش یوں کوڑوں سے کم زور کیا جا سکتا تو پھر مشکل ہی کیا تھی۔ یہ بپھرتے ہوئے بھوکے خود اپنے ہاتھوں سے جسم کی کھال ادھیڑ لیتے۔ بدن دیکھو تو ایسے سوکھے جیسے گھسے ہوئے کپڑے میں کھپچیوں کا ڈھیر لپیٹ دیا ہو مگر ہوس و کینہ پہلوانوں جیسی۔ چاول کا دانہ دیکھتے ہی جسم میں بھوت جاگ اٹھتے ہیں وہی کھپچیاں جو پیٹ کھلنے سے پہلے بھیڑیے سے بھی زیادہ بے جان ہو رہی تھیں بجلی کی سرعت سے جی اٹھتی ہیں اور پھر زبانیں تو خدا کی پناہ پیٹ بھر نہیں ملتا تب تو اس تیزی سے چلتی ہیں اگر دو چار چٹ پٹے نوالے مل جاتے تو نہ جانے کہاں پہنچتیں اور پھر یہ زبانیں عورتوں کی قطاروں میں چل رہی تھیں۔

بڑی مشکلوں سے ان بے کل کیڑوں کو قطاروں میں کھڑا کرنے کی کوشش جاری تھی اگلے حصے کا انتظام شبنم کے ہاتھ آیا کہ یہاں تو بڑے سکون تھا کیونکہ اناج قریب تھا مگر پچھلے حصے میں باوجود تین چار لڑکیوں کی جدوجہد کے اودھم برپا تھی ڈیڑھ دو فرلانگ لمبی لکیر بالکل زخمی سانپ کی طرح دم پٹخ پٹخ کر تلملا رہی تھی۔

یہ عورتیں تھیں یا بھوکی کتیاں، صنف نازک کس طرح بدحواسی سے ایک دوسرے کو دھکیلتے جی برا ہوتا تھا شبنم نے کئی بار انھیں سمجھانے کی کوشش کی مگر شاید وہ زبان بھی نہ سمجھتی تھیں اور نہ جانے کیا کچھ جنگلی زبان میں چیخ پڑتیں۔ دھوپ تیز تھی معلوم ہوتا تھا سورج سے گیلی گیلی بھوبل برس رہی ہے کوئی جھلسی ہوئی راکھ جسم پر پوت دی ہے اور پھر ان گنوار عورتوں کی گھٹی گھٹی سڑاند۔ ـــــ سر پھٹا گیا۔

سب سے اگلی عورت سخت لڑاکا مٹی کی بنی ہوئی تھی نہ جانے دوکان دار سے کیا چخ چخ لگا رکھی تھی اور کھسکنے کا نام نہیں لیتی تھی کبھی پیر پکڑتی تھی کبھی اسی ہاتھ سے سر کوٹنے لگتی تھی جمعدار جی کا منہ گھوما اور وہ روتی بسورتی گھسیٹ کر دور پھینک دی گئی۔ کچھ اناج کی برائی کر رہی تھی بازاروں میں دو سیر کا تھا تو یہاں ساڑھے تین سیر بھی ہائے ہائے بند نہ ہوتی تھی لیکن سب سے پہلی عورت کا مرض منفرد معلوم ہوتا تھا کیونکہ جو آگے بڑھی اڑ کے رہ گئی اور دو چار کو

ہنٹروں سے ہٹلنے کے بعد قطاریں بدرلیبلاسی کی خبر دوڑ گئی کہ مال گھٹا ہوا ہے۔

اتنے میں اس نے دیکھا پروفیسر بھیڑ میں کہنیاں چلاتا تیرتا چلا آرہا ہے ایک بار اس نے شمن کو دیکھا مگر آگے بڑھ گیا۔ آگے پہنچ کر اس نے ہاتھ چلا چلا کر دوکان دار سے بالکل ایسے لڑنا شروع کیا جیسے وہ عالم فاضل پروفیسر نہیں بلکہ قطار والیوں کا کوئی بھائی بند ہے۔ زبان بھی تو وہ کوئی نئی بول رہا تھا جس میں گجراتی مرہٹی اردو اور انگریزی اُلجھی ہوئی تھی۔ اس کا یہ اثر ہوا کہ اناج ملنا بند ہو گیا۔ سانپ نے پیچ و تاب کھانے شروع کیا اور کنڈلی مار کر ایک بار پھر دوکان میں گھسنے کی کوشش کی۔ ڈھیلی شمن کے محاذ پر ہوئی وہ پروفیسر کی طرف متوجہ ہوئی اور رہا دہ ہو گیا۔ باڑ ٹوٹ گئی۔ آہیں اور سسکیاں چاروں طرف پھیل گئیں۔ بھوکے ہاتھ پھر ایک دوسرے کی بوٹیاں نوچنے لگے زبانیں پھڑ پھڑانے لگیں پچھلے حصے کا انتظام کرنے والے آگے دوڑے۔ پروفیسر بھی دوکان دار سے نبٹ کر موقع پر آ گیا۔

"ابھی ملے گا اناج..... یہ بوریاں غلطی سے آ گئی تھیں۔ تھوڑا صبر کرو بہنو!"

اس نے چیخ چیخ کر آگے پیچھے لپکنا شروع کیا۔ مگر معلوم ہوتا تھا صبر بھی جنگ کے ساتھ کھیل کھلا کر خاک ہو گیا تھا۔ آہیں چیخیں بن گئیں۔ نہ جانے کیا ہوتا مگر معلوم ہوا کہ اناج آ گیا اور پھر لنگر جاری ہو گیا۔

ٹیکسی میں بٹھاتے وقت پروفیسر نے شرمندہ ہو کر اس کی نفیس جارجٹ کی ساڑی کو دیکھا جو قریب کی موری میں ڈوب کر مرے ہوئے چوہے کی طرح لٹک رہی تھی۔

"آج تو تم تماشہ دیکھنے آئی تھیں مگر مجھے یقین ہے۔ بدھ کے دن جب آؤ گی تو اصل لطف آئے گا۔ آؤ گی نا؟ دو دن آرام کرو۔"

"کوشش کروں گی۔" اس نے اپنے دکھتے ہوئے کندھے تکیے پر ٹکاتے ہوئے کہا۔ ساڑی کا لتھڑا ہوا کونا پنڈلی پر لگا اور اسے پھریری آ گئی

# ۴۳

کام غیر دلچسپ تھا اور تکلیف دہ بھی لیکن اتنا تو ہو گیا کہ مقررہ شام کی تھکی ہوئی خاموشی ٹوٹ گئی۔ نیلا بڑی دلچسپی سے ان معرکوں کا حال سنتا۔ آئے دن نیا ڈرامہ کھیلنے میں آتا انسانوں کی ایسی ایسی قابل تحقیق کمزوریاں دیکھ کر کبھی تو جی جل اٹھتا۔ آخر ہندستانیوں کو ترتیب سے کیوں اس قدر نفرت ہے۔ ہر کام میں بس گو ڈر پھر جاتا ہے۔

"انھیں سدھانا مشکل ہے" نیلا نے سب کچھ سن کر کہا

"جاہل ہیں نا بے چارے" شمن رسانیت سے بولی۔

"ہاں اور دوسرے کچھ بھی ان کی خصلت ہیں"

"بھوک کے آگے کیا یاد رہے" شمن نے ذرا ضبط کر کے کہا۔

"مگر اناج تو برابر مل رہا ہے۔ دراصل یہ لوگ ہوتے ہی بے اصول ہیں"

"خاک مل رہا ہے اناج سارا پھپھوند لگا ہوا چاول اور گھنا ہوا گیہوں"

"مگر ہم نے پنجاب سے تازہ گیہوں منگوایا ہے"

"منگوایا ہو گا مگر ملتا نہیں، وہ تازہ گیہوں تو گیا کھیتوں میں جب سڑ جائے گا تب نکالا جائے گا۔

"یہ تو بڑی مصیبت ہے"

"اور کیا پھر سرکار سنتی بھی تو نہیں"

"سرکار کیا کر سکتی ہے جب ڈاکو تاک میں لگے ہوئے ہوں"

"یہ ڈاکو بھی سرکار کے ہی چھوڑے ہیں۔ ہر سال انسان کشی کے سلسلے میں خطاب ملتے ہیں ان کو"

"تم تو ایسے کہہ رہی ہو گویا میں ہی سرکار ہوں"

"سرکار کے حمایتی تو ہو"

"یوں تو تم بھی سرکار کی حمایتی بن گئیں۔ راشن اسکیم میں کام کرتی ہو جو سرکار کی ہے"

رشمی ذرا اس جرح سے لاجواب رہ گئی۔

"تو اس میں عیب ہی کیا ہے" ٹیلر صلح کے انداز میں بولا۔ "تم تو بالکل بچوں سی باتیں کرتی ہو"

"میں سرکاری ہتھکنڈے سے دور ہی رہنا چاہتی ہوں" اس نے اداس ہو کر کہا۔ ٹیلر آج اُسے منانے پر تلا ہوا تھا۔

"صبر کرو۔ وہ وقت بھی آجائے گا"

"کون سا وقت؟"

"جب تم ان ہتھکنڈوں سے آزاد ہو سکو گی۔ نہ جانے تم لوگ اس قدر کم ہمت کیوں ہو۔ ذرا سی بات پر نا امید ہو جاتے ہو ہمارے ملک کی تاریخ پڑھ کر بھی تم نے کوئی سبق نہ حاصل کیا...... یہ احساسِ شکست کب دور ہوگا تمہارے دلوں سے"

"شکست کھا کر بھی محسوس نہ کریں یہ اچھا ظلم ہے"

"شکست کھا کر اگر دوگنے جوش سے آگے بڑھو تو احساس خود بخود زائل ہو جائے گا۔

اگر صرف رونے سے کام چل جایا کرتا تو شاید کبھی کا قصہ ختم ہو جاتا۔ ہندوستان میں کتنی آنکھیں ہیں جو دن رات خشک آنسو نہیں بہاتیں" آج ٹیلر میں کھویا ہوا انسان واپس لوٹ رہا تھا۔ پھر جھگڑوں نے انہیں کس قدر حیوان بنا دیا تھا دونوں طرف مورچہ بندی شروع ہو گئی تھی۔ اور اس آپس کی جنگ نے دنیا بھر میں بھڑکتی ہوئی آگ کو ماند بنا رکھا تھا اپنے گھر و بچوں کے آگے انسانیت کے پیچھے رستا ہوا گھاؤ نظر انداز کر دیا تھا۔

وہ پانی پینے کے بہانے سے اٹھی۔ لوٹ کر اس نے جیسے بالکل انجانے میں ٹیلر کے سنہرے بالوں میں انگلیاں ڈبو دیں۔ کتنا نرم گرم احساس تھا گلے میں اٹکی ہوئی گرہ ڈھیلی ہوگئی

"روحی! وہ آگے کچھ نہ کہہ سکی اور نہ ہی ٹیلر نے کہنے دیا۔

"ممی کا خط" ٹیلر نے اُسے جاگنگ پارک جا کر ڈاک اٹھا کر دے دی۔" ذرا دیکھنا... بڑی بی نے کیا کیا لکھ مارا ہے۔ سمجھتی ہیں میں اب بھی وہی دو فٹ کی بچی روحی ہوں جسے ہر وقت نگرانی کی ضرورت ہے"

روحی چلا گیا تو وہ بیٹھی خط پڑھتی رہی ماں نے لکھا کہ کیا کیا کھانے ٹیلر کو پسند ہیں لو

اور کن چیزوں سے نفرت ہے۔ وہ رومال بہت کھوتا ہے اور یہ عیب ایک منٹ تک کے لیے پالی جان ہے۔ اس کے موزے بھی بہت پھٹتے ہیں۔ اگر روز رات کو سونے سے قبل گرم پانی سے پیر دھلا کر ٹیلکم پاؤڈر چھڑک دیا جائے تو ......"

ہارا ہوا دماغ نیند میں لیا دھانوں کے ہرے بھرے خواب دیکھتا رہا۔ سانولی سانولی مٹی کے گداز سینے پر دھانوں کے ننھے ننھے سنہرے والے جھنگھروؤں کی طرح بجنے لگے۔ کنجوس مٹی کب تک منہ کیے منہ موڑے رہتی۔ آن کی آن میں سورج کی نوکیلی کرنوں نے انھیں گدگدا کر زندگی کی رمق پیدا کر دی۔ روپہلا پانی چھل چھل ناچتا ان میں جذب ہو گیا۔ دیکھتے ہی دیکھتے ہرے بھرے دھان شرابیوں کی طرح جھومنے لگے۔

اب کشش ڈھیلی پڑ جائے گی۔ نیا دھان آ گیا۔ پھٹی پھٹی آنکھیں شبنم بھری کی نیند میں نشیلی ہو جائیں گی۔ نیا دھان آ گیا۔ اب سسکتے ہوئے جنگال کے حلق میں بھی امرت ٹپکے گا۔ نیا دھان آ گیا.... اب قحط ختم! خالی مٹھیوں میں یہ نیا دھان سونے کے ٹکڑے بن جائیں گے۔ خالی ڈھنڈار خزانہ بھی دولت سے مالا مال ہو جائے گا.... کروٹ لیتے میں اس کی گردن ڈھلک کر شیلا کے سینے پر ٹک گئی۔

آنکھ کھلی تو شیلا کی ناچتی ہوئی سیٹی کان میں گونجی۔ وہ آئینے پر جھکا ہوا اپنی نیند سے گال کھرچ رہا تھا۔ اس کی آنکھیں سچے نیلم کے ٹکڑوں کی طرح جگمگا رہی تھیں اور شبنم کو وہ کانچ کی نیلی گولیاں یاد آ گئیں جنھیں بچپن میں اس نے لڑکن کے ساتھ مل کر کیاریوں میں بو دیا تھا۔ وہ یک دم مسکرا پڑی

شبنم کو زور سے ہنسی آ گئی۔ ہائیں! اتنی بے وقوف کیوں ہوتی ہیں سب کی سب ایک ہی جیسی لیکن ٹھیک بھی کہتی ہیں کتنے دن ہو گئے شبنم نے شیلا کے کپڑوں کی مرمت نہیں کی۔ بٹن ٹوٹ گئے ہیں کالر گھس گئے ہیں۔ موزوں کی پچاس جوڑیاں ہوں گی مگر سب کی ایڑیاں اور پنجے غائب دیر تک بیٹھی وہ کپڑوں سے کھیلتی رہی۔

چاہتی تھی کہ کسی طرح کام سے گلو خلاصی ہو جائے۔ پروفیسر سے ہی جھگڑا ہو جائے کہ اس بہانے مصیبت سے جان چھوٹے۔ اب اسے بڑی تھکن ہو جاتی تھی اور موسم بھی ناگوار ہوتا جا رہا تھا۔ ہفتے میں دو کے بجائے تین دفعہ جانا پڑا کیونکہ ملیریا کی وجہ سے مددگار روں ہیں اور کمی آ گئی تھی اور کام بھی کیا گویا بند رسد جانے پڑ رہے ہیں۔ اسکول میں ہمیشہ وہ اعلیٰ جماعتوں کو پڑھایا

کرتی تھی۔ بدتمیز چھوٹے بچے اُسے کبھی نہ کھلتے بڑے لیکن ان عورتوں کو قطار میں کھڑا رہنا سکھانے سے تو بکریوں کو پڑھانا آسان تھا۔ کھوپڑیاں ہی نہ تھیں بس ساری توجہ ہمٹ کر دسان کے دانے سمیٹنے کی طرف لگی ہوتی تھیں۔ خیر دو چار دن کی بات ہوتی تو کچھ نہ تھا۔ مگر یہاں تو مہینوں کا سلسلہ تھا۔

بے وقت کے مہمان سب ہی کو کھلتے ہیں مگر بڑے نیسر کو آتا دیکھ کر تو جی ہی لوٹ گیا۔ کم بخت بھوکا تو آیا ہی ہوگا۔ چائے پر وہ وقت کے کھانے کا انتظام کرنے کا۔ بجز خوش آمدید کہنا پڑا۔

”نہیں چائے پینے کی فرصت نہیں“ شیلا رہ گئی تھی اُسے بھی آج ایک سو چیا بخار چڑھ آیا۔ عورتوں کا معاملہ ہے ورنہ ویسے تو کام چل رہا ہے“۔

وہ کچھ مجبور اور شرمندہ سا ہاتھ ملتے ہوئے بولا ”ایک تم مسلمان ہو جو اس کام میں دلچسپی لے رہی ہو۔ سُنا ہے پردہ چھوڑ دیا ہے مسلمانوں نے بھی مگر شاید صرف جلسوں پارٹیوں کے لیے چھوڑا ہے“

”مگر جب لڑکیاں موجود ہیں تو پھر ہندو مسلم کا سوال کیوں اٹھاتے ہیں“۔

”یونہیں ..... کوتاہ نظر ہوں۔ اس گروہ سے تعلق رکھتے ہوئے کبھی کبھی خیال آجاتا ہے کہ ..... خیر تم تو آؤ گی؟“

”کیا خیال آجاتا ہے؟ کیا اب اشننگ میں بھی پاکستان قائم کرنے کا ارادہ ہے“ اس نے سوئی چبھو ہی دی۔

”پھر بحث!“

”بات نہ ٹالیے یہ آپ کو کون سے لینن یا اسٹالن نے بتایا ہے کہ حصے بخرے کر دیے گئے تو ساری بلائیں دور ہو جائیں گی“۔

”مگر .....“

”ہندو مسلم فساد نہیں ہوتے تو تم لوگوں نے یہ چال چلی۔

”تم سمجھتی ہو کہ پاکستان دے دیا تو ہندو مسلم فساد ہوں گے..... میری بات بھی تو سنو۔ کون دے رہا ہے پاکستان ہے کس کے پاس کچھ دینے کو“

”آپ ہی لوگ تو رہے ہیں“۔

"جی ہاں ہماری جیب میں رکھا ہوا ہے پاکستان کہ مانگنے کوئی اور ہم دے دیں۔"
"مگر آپ ان کے مطالبے تو مانتے ہیں۔"
"ماننے نہ ماننے سے کیا ہوتا ہے اگر انسانوں کا ایک گروہ کسی خاص قسم کی حکومت پسند کرتا ہے تو ہمیں کیا حق کہ انکار کریں ہمیں ان کے بہت سے مطالبات سے اختلاف ہے لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ سرے سے پاکستان کا مطالبہ ہی ماننے سے انکار کر دیں ہم فیصلہ کرنے والے کون؟"
"مگر مذہبی ڈھونگ رچا کر ......"
"کہہ تو دیا اختلاف ضرور ہیں۔ ان کا فیصلہ ہو جائے گا۔ ابھی تو صرف پاکستان کا مسئلہ پیش ہے"
"اور اگر سکھستان عیسائیستان اور یدھستان کا مسئلہ اٹھ کھڑا ہوا۔"
"تو اس پر بھی غور کیا جائے گا کسی مسئلہ پر خواہ وہ کیسا ہی فضول ہو غور نہ کرنا ....."
"مگر مقصد کیا ہے اس طرح کی تضیع اوقات سے۔"
"مقصد صرف ایک ہے۔ اتحاد۔"
"ہُنہ کس قدر گھسا ہوا لفظ ہے کانوں کو بھی متاثر نہیں کرتا۔"
"ہاں گھسا تو بہت گیا ہے مگر ٹوٹا نہیں گیا۔ ابھی شیشے کا دھندلا سا ٹکڑا ہے مگر میں نے کہا تو کہہ کر لیا بحث۔"
"یہ خوب ہے آپ تو دلائل سے گھبراتے ہیں۔ انسان کی قوتِ متخیلہ کو مفلوج کیے دیتے ہیں۔"
"اب میں کیسے ہر منکر کو دلائل سے قائل کرتا پھروں تم ہی سوچو اگر دو چار بھی تم جیسے ضدی پلے پڑ جائیں تو ایک زندگی تو ان ہی کو قائل کرتے کرتے گزر جائے خیر یہ بھی کر لیتے مگر ذرا دیکھو تو کیسی افراتفری پڑ رہی ہے جو بنگال میں ہو گیا کیا چاہتی ہو یہاں بھی ہو جانے دیں۔ مجھے تمہاری ضد کی ضرورت نہ ہوتی تو بھلا اپنا قیمتی وقت یوں برباد کرتا خیر اگر تمہیں فرصت نہیں تو ......"
"جائیے تو پیچھے زیادہ دیر نہ لگے گی" اُس نے جائے بناتے ہوئے کہا۔
"اب دیکھو اگر مجھے اتحاد منظور نہ ہوتا تو تمہیں اتنی خوشامدیں کر دلانے کی ہمت نہ ہوتی جائے کے گھونٹ لے کر پر دفیسر مسکرایا۔ کسی قیمت پر بھی ہم ملاپ کرا کر رہیں گے گو ایسا کرنا آسان نہیں دونوں ہی طرف سے جوتے پڑ رہے ہیں مگر تم دیکھنا ہماری ڈھٹائی کو" وہ زور سے ہنسا۔

"اچھا اب چلیے..... تو ذرا جلدی آنا صبح ....." بغیر کچھ کھائے پیے وہ تیز قدم اٹھاتا باہر
نکل گیا۔ شمن نے دیکھا کہ اس کے بال پھر گدّی پر شاعروں کی طرح بڑھ آئے تھے اور کپڑے میلے تھے۔ یہ
شمن کو ڈانس پارٹیوں سے کوئی دلچسپی نہ تھی اور ٹیلر بھی یہی کہتا تھا یہ نہیں دل سے یہ مجبوراً
وہ عموماً کترا جاتا۔ مگر یہ پارٹی افسروں کی طرف سے تھی اور اسے کامیاب بنانے کی ذمہ داری بھی
انھیں کے سر تھی۔ خوش قسمتی یا بدقسمتی سے شمن کو بخار بھی آ گیا اور یوں کا جھگڑا تو یوں حل ہو گیا۔ پچھلے
کچھ دنوں سے صحت ویسے ہی خواہ مخواہ گرتی جا رہی تھی اور ویسے یہ بخار اور پھر ٹیلر کی لاپروا مصروفیت
پروفیسر بھی غرض سے آتا تھا جب سے بخار آیا وہ رسم پوری کرنے کو ایک دو منٹ کے لیے آتا اور
بھاگ جاتا۔ شاید دوسری لڑکیاں بھی اور نصیحت ہو رہی تھیں اور شمن کی اتنی ضرورت نہ رہی تھی۔
پڑی ہوئی بیٹھی تھی۔ آگے ہی دو طشتریاں اور ایک پیالی پھینک چکی تھی کہ ٹیلر چاق
چوبند ٹائی اتارتا زور زور سے سر کھجاتا آن پہنچا۔
"اوہو بڑے تر مال اڑا رہی ہو" اس نے مسکرا کر کہا اور شمن کا جی چاہا کستی اس کی کھوپڑی
پر کھینچ مارے۔ صبح سے ایک نوالہ حلق سے نہیں اترا اور یہ سمجھ رہا ہے وہ دن بھر چرا ہی کرتی ہے۔
"ممی کا خط پڑھا؟ پاگل ہو گئی ہیں" وہ شرمائے ہوئے انداز سے مسکرایا۔ "بے کار کی
چیں چیں نہ جانے ان عورتوں کو کیا اچھی لگتی ہے۔ بہت فضول" مگر شمن نے خط نہیں اٹھایا
خاموش چائے میں چمچہ چلاتی رہی۔ نہ جانے کیا بک رہا ہے۔
"بے کار کا جنجال ۔۔۔ جی گھبراتا ہے میرا بچوں سے"
"ہنہ، ایک حماقت ہو گئی اب دوسری....."
"ایں؟" وہ کچھ کھسیا کر چونکا
"اور کیا جو ہم نے بویا ہے ہم ہی بھگتیں اور بے گناہوں کے ماتھے پر سیاہ دھبہ کیوں تھوپ جائیں"
"ممی... ان کی خواہش ہے....." کچھ کہتے کہتے رک گیا شدت احساس سے کان سرخ ہو گئے۔
"ممی بچہ تو نہیں جو سمجھ نہ جائیں وہ خود خلاف ہوں گی"
"کون ممی..... اے توبہ کرو دیوانی ہیں وہ بچوں کی..... تمام ادھر ادھر کے بچوں کو جمع کرتی رہتی ہیں"
"تو اب بھی ادھر ادھر کے بچے موجود ہیں شوق سے کھلائیں"

"ہوں" وہ چپ ہو گیا۔

"آدھا تیتر آدھا بٹیر۔ ہنہ" اس نے انتہائی ریاکاری سے کہا اور خون پھر ٹیلر کے کانوں کی طرف دوڑا

"ہم نے سخت غلطی کی" ٹیلر بجھی ہوئی آواز میں بولا۔

"حد سے زیادہ بڑی حماقت"

"کیسے بھگتی جائے گی یہ دوزخ"

"کیا ضرورت ہے کہ بھگتی ہی جائے۔ اگر زہر کھا لیا جائے تو قصے کیوں نہ کر دی جائے"

"کیا مطلب ہے تمہارا؟"

"مطلب یہ کہ دو زندگیوں کو قبر میں جھونکنے سے بہتر ہے تم اپنا منہ اُدھر کر لو ہم اپنا منہ اِدھر کر لیں"

"کسی ہندوستانی سے کہتیں تو وہ مزہ چکھا دیتا اس وقت" ٹیلر نے دانت پیس کر کہا۔

"شاید"

"اور پھر تمہیں اعتراض بھی نہ ہوتا"

"شاید"

"کس قدر نیچ ہو تم" اس کے منہ میں جھاگ آگیا۔ "ذبح کر ڈالنا چاہیے اس قسم کی حیوان عورتوں کو اف...... مجھے تم سے کتنی نفرت ہے"

"ہنہ۔ اور جیسے میں تمہارے عشق میں دیوانی ہی ہوں"

"تم...... تم میو اسے بھی بدتر کسی خبیث طبقے سے ہو...... کاش ایک بار کوئی تمہارا گلا گھونٹ کر مجھے آزاد کر دے"

"اور تمہیں کیوں نہ مسل ڈالے جو جونک بن کر سارے ملک کا خون چوس رہے ہو۔ ذرا اپنی ماں بہنوں کو تو دیکھو...... بدمعاش زمانے بھر کی"

"چپ کم بخت...... گلاب کے پھولوں کو چھوڑ کر میں نے تھوہر سے ناتا جوڑا......"

"اور تم...... بڑے حسن کے پتلے ہو۔ کوڑھ جیسی رنگت۔ سڑے ہوئے دانت۔ بندر کہیں کے"

"تو پھر کسی بھیل چمار سے جا لپٹو۔ ایسی ہی باحیا ہو تو نکل جاؤ یہاں سے"

"بھیل چمار تم سے لاکھ درجہ بہتر ہے ٹامی کہیں کے" وہ اٹھ کر چلنے لگی۔

مذاق مذاق میں شمن بتا چکی تھی کہ نامی ہم ہندوستانی اس سفید ناجائز اولاد کو کہتے ہیں جو فوج میں بھرتی ہو کے توپوں کے سامنے رکھ دی جاتی ہے۔ شیلا اس کے منہ سے اتنی سخت گالی سن کر کانپ اٹھا تھوڑی دیر وہ ساکت بے حس و حرکت بیٹھا رہا۔ اس کی رنگت سفید پڑ گئی جیسے کسی نے پچکاری سے خون کھینچ لیا ہو۔ شمن نے جلدی سے کمرے میں جا کر دروازے بند کر لیے۔ وہ چیخ چیخ کر گالیاں بکتا رہا۔ شمن نے اسے کبھی اتنا غصے میں نہیں دیکھا تھا۔ وہ بالکل پاگل معلوم ہوتا تھا جیسے ضبط کی لگام ٹوٹ کر غصہ دماغ پر پھٹ پڑا ہو۔ شمن پیر لٹکائے پلنگ پر بیٹھی تھر تھر کانپا کی! اتنی بات بڑھ گئی۔ نوبت یہاں تک پہونچ گئی۔

رات بھر شیلا کے قدموں کی چاپ سنائی دیتی رہی وہ زخمی چیتے کی طرح تیز تیز قدموں سے چلتا رہا۔ بار بار الماری کھول کر کچھ انڈیلنے کی آواز آئی مگر وہ بھی جلدی خاموش ہو گئی کیونکہ ایک بوتل آنے جانے والوں کے لیے رکھی تھی۔ عادتاً شیلا نہیں پیتا تھا۔

اور پھر سسکیوں کی آواز آئی جیسے کوئی دم گھونٹ کر رونا ضبط کر رہا ہو۔ شمن کا جی بلک گیا وہ رو رہا تھا۔ شیلا جیسا کٹھا قد آور جوان مرد ایک عورت کے مارے ہوئے ڈنکوں پر سسکیاں بھر رہا تھا اس کا جی چاہا جا کر..... مگر وہ لرز اٹھی۔ وہ نیلی کانچ کی گولیوں جیسی آنکھیں جن سے غصہ ٹپکا پڑ رہا تھا۔

دوسرے دن صبح ہی اٹھ کر نوکر نے بتایا کہ وہ اچانک سامان بندھوا کر دہلی روانہ ہو گیا کوئی ٹرنک کال بھی آئی تھی۔ شمن کا بخار بھی نہ اترا اور کمزوری حد سے زیادہ بڑھ گئی۔

پورا ہفتہ گذر گیا اور شیلا کا نہ ہی کوئی خط آیا، نہ خیر خبر۔ اس نے ادھر ادھر ٹیلی فون کر کے کچھ معلوم کرنے کی کوشش کی مگر پتہ نہ چل سکا وہ کسی اہم کام کے سلسلے میں گیا ہوگا جس میں شاید اندر کی کشمکش کا جھگڑا شامل ہوگا۔

دو ہفتے! اور شیلا کا نام و نشان نہیں۔ صرف سرکاری طور پر اس کی تنخواہ تو شمن کو مل گئی۔

ذرا سی چنگاری کو پھیلا پھیلا کر اس نے کتنا بڑا شعلہ بنا دیا کہ دم بھر میں سب کچھ پھک سے اڑ گیا۔ بس شیلا ایک بار واپس آ جائے پھر؟ پھر یہ تاریخ کبھی نہ دہرائی جائے گی وہ آ جائے پھر تو..... بن جائے گا سب کچھ بن جائے گا کھنڈر اتنے بوسیدہ نہیں ہو گئے کہ مرمت نہ ہو سکے۔ زیادہ نہیں بس ایک بار..... آخری بار..... آخری موقع! وہ نہ جانے کس سے

اور کیا مانگتی رہی۔ دن گذرتے گئے وہ کام پر بھی چلی جاتی مگر جی کھویا کھویا سا رہتا۔ اس نے ٹیلر کے سارے کپڑے نکلوا کر دھوپ دی۔ کمزوری باقی تھی اس لیے دور بیٹھی ہدایات دیتی رہی۔ برش خود کیا اور گولیاں ڈال کر بند کر دیے۔ دن میں کئی بار احساسِ تنہائی خوف بن کر چھایا اور وہ خاموش آنسو بہا گئی

اور دن گذر رہے! اس کا کوئی نہیں دنیا میں وہ سب کچھ کھو چکی ایک ایک کر کے سارے ڈورے زہریلے دانتوں سے کتر ڈالے مگر امید کا آخری تار سلامت تھا گو باریک تر ہوتا جاتا تھا کہ اب ٹیلر آئے گا اور اس کی نیند بالکل اچاٹ ہو گئی تھی سارا نظام ہی درہم برہم ہو گیا تھا۔ رات بھر یہی معلوم ہوتا ..... وہ مل گیا راستہ! ٹیلر کی موٹر آ گئی ..... وہ اترا ..... اب زینے پر چڑھ رہا ہے بیس سیڑھیاں طے کر چکا ..... اب دروازے پر کھڑا ہے مگر نہیں سارا اسباب گر کر معلوم ہونے لگتا نہیں بھلا اتنی جلدی موٹر سے کیسے اترا ہوگا منہ سے کہنا اور بات ہے عمل کے سرزد ہونے میں تو وقت لگتا ہے۔ وہ کھٹ سے اس نے موٹر کا دروازہ بند کیا ... اب .... چلا ... سیڑھیوں پر چڑھتا ہے جوتوں کی چاپ سنائی دے رہی ہے ..... مگر یہ سیڑھیوں پر قدموں کی چاپ ختم نہ ہو سکی۔ دس بار سیڑھیاں ہزار چاپ بھی بھی طے نہ ہو پائیں ..... اور پھر اسے معلوم ہوتا جیسے وہ پیر کی چاپ بھی تھی وہ نل کی بوندیں ٹپ میں گر رہی تھیں ٹپ ٹپ مسلسل اور یہ بوندیں انسانی قدموں کی طرح چلتی معلوم ہوتیں جھنجھلا کر وہ اٹھتی اور نل کو خوب مروڑ کر بند کر دیتی تاکہ گلا گھٹ جائے کم بخت کا ___ دماغی خلجان بڑھتا گیا کھانے کی میز پر ایک نوالہ بھی اس کے حلق سے نہ اترتا۔ زبان پر کائی لگ گئی تھی ہر چیز کڑوی بدمزہ لعاب دار اور پھپھوندی معلوم ہوتی۔ تھک گئی تھی وہ ان کھانوں سے، میز کرسی سے نرم نرم صوفوں سے جی چاہتا ایک بار ہی سب کچھ دور جھٹک کر کھڑی ہو جائے آخر تھا کیا ان الجھنوں میں؟ اس پھیکی کسیلی زندگی سے تو یقیناً موت زیادہ چٹپٹی ہوگی ___ شامی کباب کا چھوٹا سا ٹکڑا منہ میں سڑاندی غلاظت کا پہاڑ بن کر پھیل گیا۔ بیرے کی نظروں سے ابکائی بچاتی ہوئی وہ جلدی سے اپنے کمرے میں چلی گئی۔ یہ کباب ٹیلر کو کس قدر پسند تھے روکھے روکھے نگل جاتا تھا لیکن اب یہ نہ نگلیں گے جب تک ٹیلر نہ آ جائے ورنہ یونہی گلے میں ابکائی بن کر اٹکتے رہیں گے۔

یہ ذرا سی بات اتنی لمبی کیوں ہو گئی کتنی بار تو اسے ادھورا چھوڑ دیا گیا مگر پھر بھی قسمت میں اس کی تکمیل یوں لکھی تھی مانا کہ وہ ایک دوسرے سے اکتا چلے تھے مگر یہ کون سی نئی

بات ہے اور دو گی بھی تو رشتے بھرنے میں بگڑیوں زندگی کی روانی ٹھوکر کھا کر سنبھل نہیں گر پڑتی۔ ایک جھٹکا آجائے تو؟
تو... کتنا اُلٹا پھر ہوا تھا۔ اگر وہ اس سے معافی مانگ لے گی تو معافی تو کیا اگر وہ صرف ایک معمولی سے
اشارے سے بھی اپنی غلطی کا اعتراف کر لیتی تو شاید رشتہ ختم ہو جاتا اتنا غصیل تھا۔ پر جہاں آنسوؤں کی
جھلک دیکھی اور عورتوں کی آنکھیں چندھیائیں اُنکی معافیاں حصے میں آ گئیں ـــــ اور کیا حرج ہے جو ماں
کی بھی بات مان لی جائے۔ یہ سچ ہے تو ماں کی حس نے دور بیٹھے بیٹھے پھٹن دیا کر دہ مختلف طاقتوں کو کھینچ کر ملا دیا
تھ ہی اس کی اوقات یہ کہ وہ اس کی ننھی سی آرزو نہ پوری کر سکی خیر وقت اتنی دور نہیں بھاگا ہے اب بھی تلافی کی جا سکتی ہے
لیکن.... ایک بھیانک لیکن نے اس کے جمع ہوتے ہوئے خیالات کو بکھیرنا شروع کیا۔ مگر اری کا طوٹر
اُسے معلوم ہوا کہ شیلا ابھی پندرہ بیس دن نہ آسکے گا جی کڑا کر کے چاہا اُسے خط لکھے مگر یہ کم بخت قلم ٹوٹا
مجبور آلہ ہے اس کے پاس وہ طاقتیں کہاں جو ایک روٹھے کو منانے کے لیے استعمال کرنا پڑتی ہیں۔
پروفیسر کا فون آیا کہ فوراً آ جائیں تو نہ اٹھا تھا مگر کرنے کو کچھ نہ تھا لیے کار دن اونگھتے گذر جاتا تھا
سے کم نہ تھا راشننگ کے دفتر کی چھوٹی چھوٹی عمارت جھکڑی نظر آتی تھی چند بے بسی کی خبر دے رہے تھے اور کھوکھلے
پیٹوں کی آگ دھڑکا دی تھی بنگال کی بھوک بہت ہی رسیا رہی تھی لوگ اناج پر ٹوٹے پڑتے تھے بلا سہارا جیسے
مفقود ہو چکا تھا۔ انسانیت کو اپنی پیاس دیکھ کر بے جھنجھلا اٹھتا آخر اتنا کا مٹوؤں بھری زندگی تو جیا پائی کیوں تھی
آخر دوسرے ملکوں میں بھی تو بھوک ہے پر ننگی زندگی اور بے حیا نہیں اگر ذرا صبر سے مر لیا جائے تو کیا حرج ہے۔
دھوپ تیز ہونے لگی مرجھائے ہوئے زرد چہرے تپ گئے جیسے پسینے سے ٹمک اٹھے میلے ہاتھوں پر پپڑی تو پھیلی
پھیل گئی آنکھیں زیادہ دھنس گئیں اور بے رونق ہو گئیں تھکی ہوئی ٹانگیں تھوڑی تپش کے بوجھ سے لرزنے لگیں مجمع ہنڈیا کی
طرح کھد بدا اٹھا تعفن کے بھبکے تمتمانے سے پیچھے کو گھٹنے لگے دھڑا دھڑ کھینچ کر اپنی تشویش بتا رہے تھے جیسے آسمان بیاندھی
گذر گئیں یوں یوں بڑبڑائیں موٹروں کی تہی کے کانوں میں گھسنے لگیں لڑکھڑا کر اس نے پان والے کی دوکان کا سہارا لیا
جوتا۔ سادہ بدبو... ہائیں... بھنیلی پیادی۔ پان والے نے جلدی جلدی کتھے چونے کا بھنڈولا
کو بچایا بھیڑ کے پیچھے تاش کی گڈیوں کی طرح بکھرے سمٹتے ہوا میں لہرائے پیڑ کے نیچے سے تھرتھلیاں کی
پلکوں سے لٹکتی ہوئی زمین کتاب کے ورق کی طرح پھڑ پھڑا کر منہ پر آن چپکی ..... اور کہیں
آگ بجھانے کا انجن ٹن ٹن کرتا خاموشی میں ڈوب گیا۔
جب اس کی آنکھ کھلی تو اس نے اپنے آپ کو ایک نئے کمرے میں پایا۔ گھومتا ہوا دماغ

پھر تو معلوم ہوا کہ وہ اسپتال میں ہے پاس ہی پروفیسر جھکا ہوا ہے ادھر تو ڈر رہا تھا دو تین اور ناواقف چہرے موجود تھے ——— "ایسی حالت میں باہر نہیں نکلنا چاہیئے" ڈاکٹر نے ربر کی نلکیوں والا آلہ تہ کرتے ہوئے کہا۔

"حالت؟ کیسی حالت؟ مگر تھا یہ ڈاکٹر اپنی کہنے میں جو مزہ پاتے ہیں وہ مریض کی سننے میں نہیں پاتے۔ ڈاکٹر نے لمبی چوڑی فہرست احتیاطوں اور دواؤں کی سنادی... دوائیں طاقت کی دوائیں!

اوہ ——— مارے حیرت کے وہ اٹھ بیٹھی وہ بچہ تو نہیں تھی مگر پریشانیوں میں وہ کتنا کچھ بھولی ہوئی تھی اس عظیم انکشاف نے جیسے بھاگتے بھاگتے اسے ایک دم پکڑ لیا پروفیسر کچھ خجل کچھ مجرم سا کھڑا تھا وہ اٹھی تو ایسے سہارا دینے دوڑا گویا وہ نازک کانچ کا گلاس ہے اور ٹھونک مارے سے ٹوٹ جائے گی۔ وہ ٹھیا کر تیز تیز چلتی باہر ٹیکسی میں آن بیٹھی۔

موٹر کی تیز ہوا نے اسے جگا دیا چونک کر اس نے پھریری لی اور ایک دم اس کا دماغ بھی موٹر کے ساتھ بھاگنے لگا۔ جی چاہا زور زور سے ہنسے یا پھر زور زور سے روئے مگر وہ ڈرائیور کی جھینپ گئی ——— "جلدی جلدی" اس نے ڈرائیور کو ٹوکا۔ بس نہ تھا جو وہ اپنے دل کی تیز دھڑکن موٹر کی طاقت میں شامل کر دیتی سچ اس کا جسم ایک دم ہلکا ہو کر اڑ جانے کو تڑپا جا رہا تھا بار بار آنکھوں میں ننھے ننھے آنسو چھلکے آ رہے تھے سامنے آئینے میں اس کی شکل کتنی مردہ زرد جڑی ہوئی نظر آئی مگر کچھ برا نہیں حسن اور بدصورتی یکساں ہو کر اس نئی چمک کے سامنے ماند پڑ چکے تھے بدصورت تھی تب بھی... تب بھی اس کا دل ایک دم کتنا حسین ہو رہا تھا وہاں فقط ایک ٹیڑھا سا خیال نکھار رہی... مدنی ٹیلر... کہاں ہو تم مجھ سے معافی مانگو... بے رحم کہیں کے... اس کا گلا گھٹ گیا۔

وہ ڈانٹ بتائے گی روتی کو۔ آنے دو تو ذرا۔ "ہائے بدنصیبی" کا سارا الزام اس پر تھوپے گی اور پھر روتی! اسے منا ہوں کیسے ہے کا کہ ارمان سے کے جگنی کا بھیا کا! خود غرض جشتی! بھلا گیا تھے دن کے لیے یہ بھی نہ سوچا کہ آج کل ہتھیاں دو میں کہاں ملتی ہیں بلکہ شیم انجکشن لانا جوئے تیسر لانے سے کم ہوگا۔ اور اس وقت یہ لا پڑا گی... مگر پھر اسے وقتی پر پیار آگیا اتنی دور ہو کر وہ کہیں بالکل ہی قریب تو تھا ——— اور ماں! جو بے وقوف پیاری سی ماں لکھا تھا "تم لوگ گھبرانا نہیں ادلی سامان میں سب خود تیار کرلوں گی" شبہ دیوانی پرسی پی ہائے ارمانوں کے مری جا رہی ہیں سمجھتی ہیں جیسے ان ہی میں تو ہے ہی بہت سلیقہ پالنے کا لاڈ میں بگاڑ کر ناس مار دیں گی روتی سے بھی بدتر ضدی اور منہ چڑھا بنا دیں گی اور پھر بڑی بی بی دم کہاں ہوگا جو رات برات ہوا لگ جانے ——— کہتی ہیں آئیں گی۔ مگر یہ بدنصیب جنگ بھی دم دے جبھی تو جینے کی فرصت ملے

جب ہی تو نہ جانے کتنے بچوں کی ماں باپ ایک دوسرے کا خون بہا رہے ہیں۔ وہ سوچتی رہی۔ اس خون میں لتھڑی ہوئی دنیا کا خیال کر کے جی دہل گیا۔ کاش یہ جنگ جب تک ختم ہو جاتی۔ خدا ہی کو اس قیامت سے دونوں جہان نے ... کون بچا ہوا ہے؟ اور کب نہ جانے کس وقت آگ برسنے لگے۔ پریشان ہو کر وہ اپنے لمبے چوڑے کنبے کو بچانے کی فکر میں پڑ گئی۔

ارے .... اور کوئی احتیاط نہیں کرتا۔ روشنیاں دھڑا دھڑ جلنے لگی ہیں۔ شیشوں پر سے کاغذ اتر گئے تہ خانہ قبر بنا پڑا ہے۔ مانا کہ خطرہ قریب نہیں مگر چیل جھپٹا مارنے سے پہلے نظروں سے غائب ہو جاتی ہے۔

او نہ، کیا معلوم تھا کہ کوئی دم میں بمباری ہونے والی ہے۔ سٹور میں بھی تو کچھ نہیں۔ سنو! کسی کے پاس تمباکو نہ ملا تو وہ سر کھا جائے گا۔ پاگل آدمی ٹھہرا۔ ____ اور جو وہ روفی کو کچھ نہ بتائے تو؟ مزہ آ جائے۔ ایک دم مارے حیرت کے پاگل ہی تو ہو جائے گا۔ اور جب اسے معلوم ہو گیا تو جینا دوبھر کر دے گا۔ جان کھا لے گا: "یہ نہ کرو، وہ نہ کرو"۔ اسے ایک دم ہنسی آ گئی۔ کیسی اترائی ہوئی باتیں سوچنے لگی تھی۔ وہ بھلا آج کل ہم کہاں؟

مگر احاطے میں داخل ہو کر دھچی اس پر جھپٹ پڑا۔ ملٹری کی بھوری گاڑی برساتی میں کھڑی تھی۔ بے تاب ہو کر وہ بھاگی ..... روفی .... روفی .... ہانپتی ہوئی سیڑھیوں پر چڑھنے لگی۔ ساڑھی پیروں میں لپٹی اور وہ سہم کر رک گئی۔ ____ "روفی!" اس نے ڈرائنگ روم کا دروازہ دھکیل کر کھولا۔ "روفی!"

"گڈ ایوننگ میڈم!" ایک کلف لگے ہوئے فوجی نے سلام کیا۔

"روفی!" اس کے حلق میں اٹک کر رہ گیا۔

"مسٹر ٹیلر بذریعہ ہوائی جہاز محاذ پر روانہ ہو گئے۔ یہ خط۔" اس نے ادب سے خط بڑھایا اور جلدی سے سلام جھاڑتا ہوا لوٹ گیا۔

ہاتھ میں خط لیے وہ ٹھیری ہوئی سوچنے کی کوشش کرنے لگی۔ ہوا میں ہوائی جہازوں کے ہزاروں لاکھوں پر ببر شیروں کی طرح غرّائے۔ چیختے چنگھاڑتے بم لاکھوں کی تعداد میں برس پڑے۔ جنگی گرج کانوں کو سُن کر گئی۔

"روفی..... روفی" اس کی بھٹکی ہوئی روح کراہتی ہوئی موہوم سے دھبے کے تعاقب میں دوڑ گئی۔

روفی سارے اختیارات سونپ کر جنگی محاذ پر روانہ ہو گیا تھا۔ وہ آزاد تھا جسم سے نکلی ہوئی روح کی طرح آزاد! لاوارث، دکھوئی ہوئی ____ "تم نہیں گئے روفی..... روفی یہ نہیں ہو سکتا۔ ظالم ایسا تم کہیں نہیں بھاگ کر جا سکتے" اس نے بڑے ثوق سے پکارا۔ گویا وہ اسے قید کر چکی ہو۔ "سنو روفی...." مگر وہ کسی کو نہ سنا سکی اور گھنگھور گھٹائیں زور شور سے گھر کر اُمڈ آئیں ____ "ٹھیرو ٹھیرو....!" اس نے

منہ زور طوفان کو لجاجت سے چمکارا۔ "سب ٹھیک ہو جائے گا بچے۔ اتنا زور نہ لگاؤ...... ورنہ یہ ننھی ہڈیاں ٹوٹ جائیں گی۔" "ہم تھک گئے ردنی!" اس نے گھٹتے ہوئے کلیجے کا زور لگا کر پکارا۔ مگر آہ بھی نہ نکلی اور پھر ایک ننھی جان نے اس کی پکار سن لی...... زندگی کی پہلی پھریری لہروں کی طرح تھر آتی اس کے جسم میں تیر گئی۔ ڈوبتی ہوئی طاقتیں تاریکیوں سے ابھرنے لگیں۔ تنی ہوئی رگیں آپ ہی لچک کر ڈھیلی پڑ گئیں...... آنکھوں کی وحشت آنسوؤں سے دھل کر بہہ نکلی۔ سسکیاں ہنسی کے فوارے بن گئیں۔ ادھم باری کا بھیانک احساس دور جھٹک کر وہ بوسیدہ ملبے کے ڈھیر کے نیچے سے رینگ آئی...... اکیلی؟

امریکہ میں بیٹھی ہوئی اُونی کپڑے بننے کی شوقین ماں ہوائی اژدہوں کے پروں پر موت کے ڈھانے کی طرف اُڑ تا رونی...... وہ خود...... اور...... اس کے اپنے وجود سے اس قدر قریب ایک ننھی جان! اتنی لمبی چوڑی برادری میں وہ اکیلی کہاں ہے۔ مانا کہ بہت دور ہیں وہ ایک دوسرے سے ہزاروں میل کا سفر حائل ہے مگر اس وقت اسے ایسا معلوم ہوا جیسے اس کی ساری دنیا سمٹ کر خود اس کی ہستی میں سما گئی۔ آج اسے کسی کی تنہائی میں بھی کتنی چہل پہل تھی اس بے سر و سامانی میں بھی کتنی سلجھی ہوئی سجاوٹ تھی! آج وہ کتنی متحیر مگر خوش تھی۔ اس سے قبل اس نے اپنے آپ کو اتنا کمزور...... اتنا بہادر، اتنا پریشان...... مگر اتنا مطمئن کبھی نہ محسوس کیا تھا۔ اور دنیا کتنی حسین ہو گئی! زندگی کتنی عزیز!

اور ردنی؟

اس کا جی مسل گیا۔ خالی ہاتھ، اکیلا ردنی! اس کی مفلسی پر اُسے ترس آ گیا جیسے کسی رئیس اعظم کو اپنے محل کی کھڑکی سے کسی قلاش فقیر کو ناداری کی سردی میں ٹھٹھرتا دیکھ کر رحم آنے لگے۔

"ٹھگ کہیں کی" اس نے نئی دولت سے مالا مال ہستی کو طعنہ دیا۔ ایک ہرجائی لٹیرے کو بھی لوٹ لیا!

نشیلے قدم اٹھاتی جیسے اس کے ٹخنوں پر نقرئی گھنگھروؤں کے گچھے آن بندھے ہوں وہ پلنگ کی طرف مڑی اور نہایت احتیاط سے اپنا تھکا ہوا سر تکیے پر ٹکا دیا۔

## ختم شد